(۱) ای نرون مین افضل دانندہ کل آپ چہتری دہرم سے مشکل الحصول راج کو پاکر دشمنونکو فتح کرکے کیون دکہی ہوتے ہو (۲) ای مہاراج چہتری دہرم کو خیال کرتے مہاپرشون نے جنگ مین چہتریون کا مرنا بہت یگون سے افضل مانا (۳) براہمنون کا تپ جو سنیاس ہے وہ وقت ترک قالب دہرم بدہی کہا گیا اے یربہو جنگ مین چہتریون کا مرنا سنیاس کے برابر کہا گیا (۴) اے بھرت بنشیون مین افضل چہتری دہرم مہارئودر اور ہمیشہ اسلحہ سے مشمول ہے جنگ مین اسلحہ سے قتل وقت پر ہوتا ہے (۵) اے راجن جو چہتری دہرم پر عامل براہمن کی بھی زندگی افضل ہے وہ بہی مناسب ہے کیونکہ خاندان چہتری لوک مین براہمن سے پیدا ہونے والا ہے (۶) ای راجن چہتری کا نہ تپ کہتے ہین نہ سنیاس نہ یگ نہ دوسری دولت سے اوقات گذاری (۷) اے بھرت بنشیون مین افضل سب دہرمون کے جاننے والے دہرماتما عقلمند ہوشیار اور عالم مین پرد اپر ہیم کو دیکہنے والے راجہ آپ (۸) دکہہ سے پیدا ہونے والے غم کو ترک کرکے عمل مین مستعد و مشغول ہو خصوصاً چہتری کا ہردے بجر کی مثال ہے (۹) ای راج اندر چہتری دہرم سے دشمنون کو فتح کرکے اور بیخار سلطنت کو پاکر جت اندری تم یگ اور دان مین مشغول ہو (۱۰) - इन्द्रोवैब्र



ह्मणःपुत्रः क्षत्रियः कर्मणाभवत् ज्ञातीनांपापवृत्तीनांजघाननवती
र्नव ११ तच्चास्य कर्मपूज्यंच्च प्रशस्यंचविशांपते तेनेन्द्रत्वंसमापेदेदेवा
नामितिनःश्रुतं १२ सत्वंयज्ञैर्महाराजयजस्व बहुदक्षिणैः यथैवेंद्रो
मनुष्येंद्रचिराय विगतज्वरः १३ मात्वमेवंगतेकिंचित्शोचेथाः क्ष-
त्रियर्षभ गतास्ते क्षत्रधर्मेणशस्त्रपूताः परांगतिम् १४ भवितव्यंतथा
तच्चयद्वृत्तंभरतर्षभ दिष्टंहिराजशार्दूलनशक्यमतिवर्तितुम् १५ इति
श्री० द्वाविंशोध्यायः २२

تحقیق براہمن کا بیٹا اندر عمل سے چہتری ہوا اور پاپ چلن ذات والون کے اٹھہ سو دس قسم کو مارا ای راجن اوسکا وہ عمل قابل التعریف ہے اوسی سبب سے دیوتاؤن کی حکومت کو پایا یہہ ہمنے سنا (۱۲) اے بزرون کے اندر مہاراج تپ سے علیحدہ تم بہت دکشنا والے یگون سے دیوراج اندر کی مثال پوجن کرو (۱۳) ای چہتریون مین افضل تم ایسی حالت مین کچہہ سوچ مت کرو اون اسلحہ سے پاک چہتریون نے چہتری دہرم سے پرم گتی کو پایا (۱۴) ای بہرت بنشیون میں افضل جو ہونا

کوئی یگ کی تعریف کرتے ہین دوسرے آدمی سنیاس کو اچہا کہتے ہین کوئی دان کی تعریف
کرتے ہین کوئی دان لینے کو اچہا کہتے ہین (۸) کوئی ترک کل کرکے خاموش ورد ہیان کرتے قائم ہوتے
کوئی پرورش رعایا اور سلطنت کو تعریف کرتے ہین (۹) کوئی مار کر چہید کر بھید کر خلوت نشین ہین اس
سبکو دیکھ کر کہتاہون کہ یہہ نشچے ہے (۱۰)

अद्रोहएवभूतानांयोधर्मःससतांमतः
अद्रोहः सत्यवचनंसंविभागोदयादमः ११ प्रजनंस्वेषुदारेषुमार्दवंह्रीर
चापलं एवंधर्मप्रधानेष्टंमनुःस्वायंभुवोब्रवीत् १२ तस्मादेतत्प्रयत्ने
नकौंतेयप्रतिपालय योहिराज्येस्थितःशश्वद्वशीतुल्यप्रियाप्रियः
१३ क्षत्रियोयज्ञशिष्टाशीराजशास्त्रार्थतत्ववित् असाधुनिग्रहरतः
साधूनांप्रग्रहेरतः १४ धर्मवर्त्मनिसंस्थाप्य प्रजावर्तेत धर्मतः पुत्रसं
क्रामितश्रीश्चवनेवन्येनवर्तयन् १५ विधिनाश्रावणेनैव कुर्यात्कर्मा
ण्यतंद्रितः यएवंवर्ततेराजन्सराजाधर्मनिश्चितः १६ तस्यायंचपरश्चैव
लोकःस्यात्सफलोदयः निर्वाणंहिसुदुष्प्राप्यंबहुविघ्नंचमेमतं १७
एवंधर्ममनुक्रांताःसत्यदानतपःपराःआनृशंस्यगुणैर्युक्ताः कामक्रो
धविवर्जिताः १८ प्रजानांपालनेयुक्ताधर्ममुत्तममास्थिताः गोब्रा
ह्मणार्थेयुध्यंतःप्राप्तागतिमनुत्तमां १९ एवंरुद्राःसवसवस्तथादित्याः
परंतप साध्याराजर्षिसंघाश्च धर्ममेतंसमाश्रिताः अप्रमत्तास्ततःस्वर्गं
प्राप्ताःपुण्यैःस्वकर्मभिः २० इति० एकविंशतितमोध्यायः २१

اب سد ہانت کو کہتے ہین جانداروں کے ساتہہ دشمنی نکرنے سے جو دہرم ہے وہ ست پرشون کا
مقبول ہے عداوت نکرنا راست کلامی تقسیم حصہ رحم مخلوق حواس (۱۱) اپنی استریوں مین اولاد
پیدا کرنا نرمی شرم قائم مزاجی اس طرح افضل و مرغوب دہرم کو سوایمبھو منوجی نے کہا (۱۲) ای
فرزند کنتی اوس سبب سے بڑی تدبیر کے ساتہہ اس دہرم کو پالن کرو جو چہتری راجہ راج پر قائم برابر جت اندری
مرغوب ونامرغوب کو برابر جاننے والا (۱۳) یگ مین باقیماندہ امرت کا بہوجن کرنے والا شاستر ارتہہ کی
اصلیت کو جاننے والا مجرمون کی سزادہی مین اور سادہوون کی پرورش مین پریت رکہنے والا
(۱۴) پرجا کو دہرم مارگ مین قائم کرکے آپ دہرم سے عامل ہووے پھر بیٹے کو مالک سلطنت

एवं तुष्टेन किंचित्परतःसासम्यक्प्रतितिष्ठति २ यदासंहरते कामा-
न्कूर्मोऽङ्गानीव सर्वशः तदात्मज्योतिरचिरात्स्वात्मन्येव प्रसीदति ३ न
बिभेति परो यस्मा यस्मान्ना बिभेति कामद्वेषौ च जयति तदात्मा
नं च पश्यति ४ यदासौ सर्वभूतानां न द्रुह्यति न कांक्षति कर्मणा मन-
सा वाचा ब्रह्म संपद्यते तदा ५ एवं कौन्तेय भूतानि तत्तद्धर्मं तथा तथा
तदात्मना प्रपश्यंति तस्माद्बुध्यस्व भारत ६ अन्ये साम प्रशंसंति व्याया
ममपरे जनाः नैकेन चापरे किंचिद्भयं च तथापरे अत्यन्तमेव प्रशंसंति
संन्यासमपरे जनाः दानमेके प्रशंसंति केचिदेव प्रतिग्रहं ८ केचित्सर्वं
परित्यज्य तूष्णीं ध्यायंत आसते राज्यमेके प्रशंसंति प्रजानां परिपाल
नं ९ हत्वा छित्वा च भित्वा च केचिदेकान्तशीलिनः एतत्सर्वं समाले
क्य प्रबीम्येष विनिश्चयः २०

## ادھیاے ۲۱

دیواستہان بولے اس مقام پر اس قدیم اتہاس کو کہتے ہیں جسکو وقت پرانے سے پوچھنے پر
برہسپت جی کہا (۱) تحقیق قناعت سرگ کلان ہے اور قناعت بڑا سکہہ ہے فائق ہونے پر کچھہ جدا
نہیں ہے وہ قناعت اچھی طرح قائم ہوتی ہے (۲) جب خواہشات کو آتما میں محو کرتا ہے جسطرح
کچھوا سب اعضاؤں کو تب تھوڑے زمانہ ہی میں جوت روپ آتما اپنی آتما میں ہی خوش ہوتا ہے
یعنی اوس ناظر آتما کے درشن سے تفرقی منظور صورت آلودگی کو ترک کرتا ہے (۳) جب یہہ خوف
نہیں کرتا ہے اور اوس سے کوئی نہیں ڈرتا ہے اور وہ خواہش و دشمنی کو فتح کرتا ہے تب آتما کو دیکھتا ہے
(۴) جسوقت یہہ پرورش بدن و دل و گفتار سے سب جاندارن کے ساتھہ دشمنی نہیں کرتا ہے
اور وہ خواہش نہیں کرتا ہے تب برہم بہاؤ کو پاتا ہے (۵) ای بہرت نسبی بدہشٹہر اس
طرح اوہکاری جاندار جس وقت جس جس طریق سے جس جس عمل (یگ وغیرہ خواہ سگن اوپاسنا
و نرگن اوپاسنا کامل یا غیر کامل) کو کرتا ہے اوسکو اپنے انوبہو سے دیکھتا ہے اوس سبب سے
آگاہ ہو یعنے پرورش رعایا سے ہی نیکوئی کو حاصل کرو (۶) کوئی صلح کو اچھا کہتے ہیں دوسرے
آدمی تدبیر کو دوسرے درمیان کو اوسی طرح کوئی دوسرے صلح و تدبیران دونوں کو تعریف
کرتے ہیں (۷) *

جو کہ تیرش دولت کے واسطے خواہش کرے اوسکی بے خواہشی سے افضل ہے جو چہتری اوس دہرم کو پناہ گیر ہووے اوسکا بہت دوش یا دے (ترقی) (۷) یگ کے سبب سے دولت کو فراہم کرتے ہین جو بدن کو خواہ اوسکی برابر عزیز دولت کو نامناسب عمل مین خرچ کرتا ہے اور مناسب عمل مین نہین دیتا ہے وہ عداوت آتما سے پیدا ہونے والے بہرون ہتیا کو نہین جانتا ہے مناسب اور نامناسب عمل کا گیان نہونے سے سندرہ دہرم بہی دکہہ سے کرنیکے لائق ہے (۹) ایشر نے دہنون کو یگ کے واسطے پیدا کیا اور یگ کے واسطے اجازت یافتہ تیرش اوسکا محافظ ہے اوس سبب سے سب دولت یگ مین ہی خرچ کرنیکے لائق ہے اوسی سے مراد دلی موصول ہے (۱۰)

यज्ञेरि

द्रोविविधैरहं विद्धिदेवान्स र्जानभ्ययाद्रुगिनजाः नेनेद्र त्वमाप्यविभ्राजते सौ तस्माद्यज्ञेसर्वमेवोपयोज्यं ११ महादेवः सर्वयज्ञे महात्माहुत्वात्मानं देवदेवो वभूव विश्वांल्लोकान्व्याप्य विष्टभ्य कीर्त्या विराजते द्युतिमान्कृत्तिवासाः १२ आविक्षितः पार्थिवो सौ मरुत्तो ह्यध्याशक्रंयो जय द्देवराजं यज्ञेयस्यश्रीः स्वयंसन्निविष्टा यस्मिन्भांडं कांचनं सर्वमासीत् १३ हरिश्चंद्रः पार्थिवेंद्र श्रुतस्ते यज्ञेरिष्ट्वा पुण्यभाग्वीतशोकः ऋद्

بڑے تیجسوی اندر نے بے خواہش اگنیشر ارین روپ یگون کے وسیلہ سے سب دیوتاؤن کو زیر (دار) کیا یہہ اوس یگ کے وسیلہ سے اندر پدوی کو پاکر شوبہایمان ہے اوس سبب سے یگ مین سب مین خرچ کرنا چاہیئے (۱۱) مہاتما مہادیوجی سرب یگ مین آتما کو ہوم کر دیوتاؤن کے دیوتا ہوئے وہ تیجسوی اس برہمانڈ کے سب لوگون کو بیاپت کرکے اور اپنی کیرتی سے مالا مال کرکے دگمبر روپ براجمان ہین (۱۲) یہہ راجہ آبکشت مرت ہوا جسنے دیوراج اندر کو فتح کیا جسکے یگ مین لکشمی خود داخل ہوئی اور جس یگ مین سب قسم کے پاتر سونہری تہی (۱۳) (ای راج) اندر تمنے راجہ ہرشچندر سنا جس خوش نصیب و بے شوک سے جدا نے یگون سے پوجن کرکے آدمی ہوکر بہی ترقی دولت و حشمت سے اندر کو فتح کیا اوس سبب سے یگ مین سب دہن لگانا چاہیئے (۱۴) — ادہیاے ۲۰ تمام ہوا —

ध्याशक्रंयो जयन्मानुषः संस्तस्माद्यज्ञेसर्वमेवोपयोज्यं १४ इति० विंशोध्यायः २० देवस्थान उ० अत्रैवोदाहरंती ममितिहासंपुरातनं इंद्रेण समयेपृष्टोयदुवाच बृहस्पतिः २ संतोषोवैस्वर्गतमः संतोषः परमसु-

بیراگ کو پاتا ہے اور بدہی (برہم گیان) سے پربرہم کو جانتا ہے اور اوس تتو کا جاننے والا ترک سے ہمیشہ سکہہ کو پاتا ہے (۲۶) — ادہیاء ۱۹ اتمام ہوا —

वैशंपायनउ०

अस्मिन्वाक्यांतरे वक्ता देवस्थानो महातपाः अभिनीततरं वाक्यमि-
त्युवाच युधिष्ठिरं १ देवस्थानउ० यद्व चः फाल्गुनेनोक्तं नज्यायोस्ति
धनादिति अत्रते वर्णयिष्यामि तदेकांतमनाः शृणु २ अजातशत्रो
धर्मेण कृत्स्नाते वसुधाजिता तांजित्वा च वृथाराजन्नपरित्यक्तुमर्हसि
३ चतुष्पदी हि निःश्रेणी ब्रह्मण्येव प्रतिष्ठिता तांक्रमेण महाबाहो य
थावज्जय पार्थिव ४ तस्मात्पार्थमहायज्ञैर्यजस्व बहुदक्षिणैः स्वा
ध्याययज्ञा ऋषयो ज्ञानयज्ञास्तथापरे ५ कर्मनिष्ठांश्च बुध्येथास्तपो
निष्ठांश्च पार्थिव वैखानसानां कौंतेय वचनं श्रूयते यथा ६ ईहेत
धनहेतोर्यस्तस्यानीहा गरीयसी भूयान्दोषो हि वर्धेत यस्तं धर्ममुपा
श्रयेत् ७ कृच्छ्राच्च धनसंहारं कुर्वंति विधिकारणात् आत्मानं दूषितो
बुधा भ्रूणहत्यां न बुध्यते ८ अनर्हते यद्ददाति न ददाति यदर्हते अ
र्हानर्हापरिज्ञाना द्दान धर्मोपि दुष्करः ९ यज्ञाय सृष्टानि धनानि धात्रा
यज्ञो दिष्टः पुरुषो रक्षिता च तस्मात्सर्वं यज्ञ एवोपयोज्यं धनं ततो नंतर
एव कामः १०

## ادہیاء ۲۰

بیشم پاین بولے اُس کلام کے موقع پر سکہنے والے مہا تپسوی دیوا ستہان رشی نے یدہشٹھر کو یہہ بڑی جگتی سے مشمول بچن کہا (۱) ارجن نے جو بچن کہا کہ دولت سے بڑا نہین ہے اسکی بابت جیسے کہونگا اوسکو کیسو دل ہوکر سُن (۲) ای اجات شترو (عارف مال) راجہ یدہشٹھر تمنے دہرم سے تمام زمین فتح کی اوسکو جیت کر بیفائدہ ترک کرنے کو لائق نہین ہو (۳) چار آشرم سے نسبت رکہنے والے نسینے برہم مین قائم ہے ای مہاباہو راجہ یدہشٹھر اوسکو سلسلہ وار بدہی کے موافق فتح کرو (۴) اے راجن اوس سبب سے بہت دکشنا والے یگون سے پوجن کرو رشی بید پاٹہہ روپ یگ کرنے والے یعنے برہمچاری ہین اوسی طرح دوسرے گیان یگ کرنے والے یعنی سنیاسی ہین (۵) کرم نشٹہہ گرہستی اور تپو نشٹہہ (بان پرستہون) کو جانو ای راجن جس طرح بیکہانس نام رشیون کا بچن سنا جاتا ہی (۶)

اشاروں سے کہا کہ یہہ میری ہووسے (۱۸) اب دوسرے کی راے کو ترک کرکے سدہانت کو کہتے ہین وہ آتما آنکہون سے نہ دیکہنے کے قابل اور گفتار سے نہ بیان کرنیکے لائق اندیا سے انگہند گفتار کا بشے ہونے والا بدنون کے درمیان جیوروپ سے موجود ہوتا ہے (۱۹) دل کو آتما کی طرف متوجہ کرکے خواہش وطمع کو قابو مین کرکے اور جملہ اعمال کو ترک کرکے اہنکار سے خالی اور سکہی ہووسے (۲۰)

अस्मिन्नेवंसूक्ष्मगम्येमार्गेसद्भिर्निषेविते कथमर्थ
मनर्थारव्यमर्जुनत्वंप्रशंससि २१ पूर्वशास्त्रविदोप्येवंजनाःपश्यंतिभा
रत क्रियासुनिरतानित्यंदानेयज्ञेच कर्मणि २२ भवंतिसुदुरावर्त्ताहे
तुमंतोपिपंडिताः दृढपूर्वेश्रुतामूढानैतदस्तीतिवादिनः २३ अनृ
तस्यावमंतारो वक्तारोजनसंसदि चरंतिवसुधांकृत्स्नांवावदूकाव
हुश्रुताः २४ पार्थयन्नविजानीमोकस्तान्ज्ञातुमिहार्हति एवंप्रा
ज्ञाःश्रुताश्चापिमहांतःशास्त्रवित्तमाः २५ तपसामहदाप्नोतिबुद्ध्या
वैविंदतेमहत् त्यागेनसुखमाप्नोतिसदाकौंतेयतत्ववित् २६ इति०
शांति०प०राज०युधिष्ठिरवाक्येएकोनविंशतितमोध्यायः १९

اے ارجن تم اس طرح باریک عقل سے حاصل ہونیکے قابل دست پرشون سے سیوت مارگ مین کس طرح انرتہہ نام ارتہہ کی تعریف کرتے ہو (۲۱) اے بہرت بنشی کرم کانڈ کے جاننے والے دان یگ کرم اور کریاؤن مین پریت رکہنے والے آدمی بہی اس طرح دیکہتے ہین پہر گیانی کیون نہین دیکہین گے (۲۲) وجہ بات کو جاننے والے پنڈت دکہہ سے ہی سدہانت کے سمجہانے کو لائق نہین ہوتے ہین کیونکہ وسے پچہلے جنم کے مضبوط سنسکار کو رکہنے والے اور یہہ نہین ہے اس طرح کہنے والے سُنے گئے (۲۳) دروغ کو بے قدر کرنے والے وسبہا مین شاستر کو کہنے والے اور بہت گفتگو کی عادت رکہنے والے وبہت شاسترون کے جاننے والے آدمی تمام زمین پر گہومتے ہین (۲۴) اس طرح شاستر کو خوب جاننے والے گیانی مہاپرش بہی سُنے گئے مگر اے راجن ہم جنکو نہین جانتے کون دوسرا آدمی انکے جاننے کو لائق ہے (۲۵) اے ارجن تپ سے

मोक्षिण: तस्मात्योग:प्रधानेष्ट: सतुदुःखंप्रवेदितुं २५ अनुसृत्य तुष्णास्त्वाणि कवय:समुपस्थिता: अपीहस्यादपी हस्यात्सारसारदि दृक्षया २६ वेदवादानतिक्रम्य शास्त्राण्यारण्यकानिच विपाट्यकदलीस्तंभंसारंददृशिरेनते २७ अथैकांतव्युदासेन शारीरे पांचभौतिके इच्छाद्वेषसमायुक्तमात्मानंप्राऽ रिंगिने: २८ अग्राह्यंच क्षुषासत्वमनिर्देश्यंचतद्गिरा कर्महेतुपुरस्कारंभूतेषुपरिवर्तते २९ कल्याणगोचरं कृत्वामनस्तृष्णांनिगृह्यच कर्मसंततिमुत्सृज्यस्यान्निरालंबन:सुखी ३०

وہان تک آدمی تپ بید پاٹھہ خواہ جپ کی عادت رکہنے والے نظر آتے ہین رشی بھی تپ سے مشمول ہین جنہون کے لوک سناتن ہین (۱۱) اوسی طرح بن مین دوسرے بہت بن باسی جو کہ دوست کُل عالم اور پنڈت تھے بید پاٹھہ خواہ جپ کے وسیلہ سے ہی سُرگ کو گئے (۱۲) افضل برشن بشیون کے ترک سے اگیان سے پیدا ہونے والی اندھیری کو ترک کرکے اوترمارگ سے ترک عمل کرنے والون کے لوک کو گئے (۱۳) اور جو دکشن مارگ ہے جسکو روشن کہتے ہین یہہ عمل کرنیوالون کے لوک ہین جنہون نے سمشان بہوم کو سیرن کیا حاصل کلام یہہ کہ اس راہ سے جانے والے جنم مرن سے خلاص نہین ہوتے ہین (۱۴) وہ موکش بیان سے باہر ہے جسکو موکش مارگ مین چلنے والے دیکہتے ہین اوس سبب سے اوسکے ملنے کے واسطے یوگ (چت کی برتی کا روکنا) افضل اور مرغوب ہے مگر اوسکو جاننا مشکل ہے (۱۵) پنڈت لوگ شاسترون کو بیچار کرکہ اسمین سار ہی خواہ اسمین اسار ہی اس طرح سار اسار کے دیکہنے کی خواہش سے اوسپر قائل ہوئے (۱۶) اونہون نے بید پچنون کو اور سیدانت شاسترون کو اولنگہن کرکے اور کیلے کے کہمبہ کو چیر کر سار کو نہین دیکہا (۱۷) پھر ترک خلوت سے پنج عنصر سے پیدا ہونے والے بدن مین خواہش اور دشمنی سے مشمول آتما کو

स्त्वथा सांसिप्तविस्तरविदांनतेषां वेत्सिनिश्चयं ८ नपस्त्यागोविधीरिति निश्चयस्त्वेषधीमतां परस्परंपावनं वाएषानेश्रेयसीगतिः ९ यस्त्वेतन्मन्यसेपार्थनज्यायोस्तिधनादिति अत्रतेवर्णयिष्यामि यथानैतत्प्रधानतः १०

ادہیاے ۱۹

دل سے سب سنگ کو چہوڑکر باہر عمل کرو اس بات کو کہدون کرتے یدہشٹہر بولے ای بہائی مین دہرم شاسترون اور بیدانت شاستردن اوران دونون بچن کو عمل کرو اوجوکچہ کرو جانتاہون (۱) شاستردن کو جوکہ خاندان سے نسبت رکہنے والے ہین اور وجوبات سے سمجہے جاتے ہین اور منترمین جو نشچے ہے مین اوسکو بدہی کے موافق جانتا ہون (۲) مگر تم صرف استردن کے جاننے والے اور بیردن کے برت سے مشمول کسی حالت مین شاستر کا ارتہہ اصلیت کے ساتہہ جاننے کو سمرتہہ نہین ہو (۳) جوکہ شاستر کے ارتہہ مین باریکی کو دیکہنے والا اور دہرم کے نشچے مین پنڈت ہے مین اوس سے بہی اس طرح کہنے کو لائق نہین جوکہ دہرم کو دیکہتا ہے (۴) تینے محبت برادرانہ مین قایم ہوکر جو مناسب اور نیاے کے موافق کہا ای ارجن مین اوس سے تجہہ خوش ہون (۵) سب دہرم جنگون اور ہوشیاری افعال مین تیری برابر تینون لوک مین کوئی موجود نہین ہے (۶) دہرم نہایت باریک ہے اوسمین تجہہ سے گفتگو کرنا نہایت مشکل ہے ای ارجن میری عقل مین شک کرنے کو لائق نہین ہے (۷) تم جنگ کے شاستر کو ہی جاننے والے ہو تینے بزرگون کی صحبت نہین کی اون مجمل ومفصل جاننے والون کے نشچے کو تم نہین جانتے ہو (۸) عقلمندون کا یہہ نشچے ہے کہ تپ کا ترک بدہی کے خلاف ہے اونہون کی ہوکش روپ گتی باہم پاک کرنے والی ہے (۹) ای ارجن جو تم یہہ مانتے ہو کہ دولت سے افضل نہین ہے اسمین تجہہ سے بیان کرونگا جسطرح یہہ افضل نہین ہے (۱۰)

तपःस्वाध्यायशीलाहि दृश्यंते धार्मिकाजनाः ऋषयस्तपसायुक्ता येषांलोकाःसनातनाः ११ अजातशत्रवोधीरास्तथान्ये वनवासिनः अरण्येबहवश्चैवस्वाध्यायेनदिवंगताः १२ उत्तरेणातु पंथानमार्याविषयनिग्रहात् अबुद्धिजंतमस्त्यक्त्वा लोकांस्त्यागवतांगताः १३ दक्षिणेनतुपंथानयंभास्वंतंप्रचक्षते एतेक्रियावतांलोकायेश्मशानानिभेजिरे १४ अनिर्देश्यागतिःसातुयांप्रपश्यंति

منڈ اور گیروا کپڑے رکہنے والے بہت قسم کے پہانسیون مین گرفتار دولت کو تلاش کرنے
والے آدمی چارون طرف گہومتے ہین (۳۲) وکم عقل تینون بید کے بارتا (یگ وغیرہ) اور بیٹونکو
ترک کرکے جاتے ہین وے سنسار مین قیام کو پاتے ہین یعنے مکت نہین ہوتے (۳۳) راگ وغیرہ
دوشون کے ترک نہونے پر خواہش دولت کے واسطے دہارن کیا ہوا گیروا بستر دہرم دہجا دہاری
منڈون کے آجیوکا کے واسطے ہے یہہ میری رائے ہے (۳۴) اے مہاراج جت اندری راجہ منڈ
جٹا دہاری سادہو ون کو گیروا کپڑے مرگ چرم اور چیر بسترون سے پرورش کرتا لوکون کو فتح
کرے (۳۵) جو شخص ہر روز اول گرو کے واسطے اگن ہوترون کی دکشنا کو دیتا ہے اور بڑی
دکشنا والے یگون کو بہی کرتا ہے اوس سے زیادہ دہرم مین پریت رکہنے والا کون ہے (۳۶)
ارجن بولے اس لوک مین راجہ جنک کا جاننے والا کہان جاتا ہے وہ ہبی موہ سے مالامال ہوا تم موہ کے
قابو مین مت ہو (۳۷) اس طرح دہرم کا دیکہنے والا ہمیشہ دان اور تپ مین مشغول صفت
رحم سے مشمول وکام کرودہ سے جدا (۳۸) پرورش رعایا مین مشغول اور تم دان مین قائم رہو اور
بزرگون کی سیوا وغیرہ کرنے والے ہم لوگ مرغوب لوکون کو پاوینگے (۳۹) دیوتا اتہتی اور جاندارون کو
بدہی کے موافق حصہ دینے والے بید براہمنون کی پرورش کرنے والے اور راست کلام ہم لوگ
دل سے مرغوب مقام کو پاوینگے (۴۰) ——— ادہیاے ۱۸ تمام ہوا

वास्यामोब्रह्मण्याः

सत्य वादिनः ४० इति० अष्टादशोध्यायः १८ युधिष्ठिरउ० वेदाहंता

तथ्यास्त्राणि अपराणि पराणिच उभयंवेद वचनं कुरु कर्मत्यजेतिच

२ आकुलानिच शास्त्राणि हेतुभिश्चिंतितानिच निश्चयश्चैव योमंत्रे

वेदाहं तंयथाविभो २ त्वंतु केवलमस्त्रज्ञो वीर वृत्तसमन्वितः शा

स्त्रार्थंतत्वतोगंतुं नसमर्थः कथंचन ३ शास्त्रार्थसूक्ष्मदर्शीयोधर्म

निश्चय कोविदः तेनाप्येवं नवाच्योहं यदिधर्मंप्रपश्यसि ४ भ्रात

सौहृदमास्थाय यदुक्तं वचनंत्वया न्याय्यंयुक्तंचकौंतेय प्रीतोहंतेनते

र्जुन युद्धधर्मेषु सर्वेषु क्रियाणांनैपुणेषुच नत्वयासदृशः कश्चित्त्रि

षु लोकेषु विद्यते ६ धर्मसूक्ष्मतरंवाच्यंतत्रदुष्प्रतरंत्वया धनंजयन

मे बुद्धिमभिशंकितुमर्हसि ७ युद्धशास्त्रविदेवत्वंनवृद्धाः सेविता

اور جو ہمیشہ دیوے تم اون دونون کی تفاوت کو دیکھو اونہون مین کون افضل کہا جاتاہے (۳۳
و(۲۴) ہمیشہ سوال کرنے والے اوسی طرح پاکہنڈ سے مشمول رشون کو دی ہوئی دکشنا اس طرح ہے
جس طرح داد انل نام اگن مین بدہی کے خلاف ہوما ہوا (۲۵) ای راجن جس طرح اگن سوختہ کرکے
شانت ہوجاتی ہے اوسی طرح ہمیشہ سوال کرنے والا براہمن شانتی کو پاتا ہے (۲۶) سنیاسیونکو
بہوجن دینے والے سے اس لوک مین اونہون کی وجہ معاش ہے جو راجہ دان کرنے والا نہو وے
پھر موکش چاہنے والے کہان سے ہودین (۲۷) اس لوک مین عیال دار غلہ سے پرورش پاتی ہین
اوسی سے سنیاسی زندہ رہتے ہین انن سے پران قائم رہتا ہے انن کا داتا پران کا داتا ہو وے
(۲۸) جیت اندری پرورش عیال وارون سے جدا بھی عیال دارون کو ہی پناہ گیر آیشرم اور پرتشٹھا
کو پاتے قائم رہتے ہین (۲۹) ترک اگیان وسوال سے سنیاسی کو نہین جانے جو سید ہا پرورش دہن غیرہ
کو ترک کرتا ہے اوسکو سیناسے افضل جانو (۳۰)

असक्तः शान्तवद्गछन्निःसंगो मुक्त-
बंधनः समःशत्रौचमित्रेचसवैमुक्तोमहीपते ३१ परिव्रजंतिदानार्थं
मुंडाः काषाय वाससः सितावद्धविधैःपाशैः संचिन्वंतो वृथामिषं ३२
त्रयीचनामवार्तांच त्यक्त्वापुत्रान्व्रजंतिये त्रिविष्टपन्च वासश्च प्रतिगृ-
एहंत्य बुद्धयः ३३ अनिष्कषायेकाषायमीहार्थमिति विद्धिलंधर्मज्ञानां
मुंडानां वृत्त्यर्थमितिमेमतिः ३४ काषायै रजिनैश्चीरैर्नग्नान्मुंडाञ्जटा
धरान् विभ्रत्साधून्महाराजजयेल्लोकान् जितेंद्रियः ३५ अग्न्याधेय
निगुर्वर्थं क्रतूनपि सुदक्षिणान् ददात्यहरहः पूर्वं कोनु धर्मरतस्
तः ३६ अर्जुनउवाच तत्वसोजनकोराजा लोकेस्मिन्निर्गीयते
सोप्यासीन्मोहसंपन्नो मामोह वशमन्वगाः ३७ एवं धर्ममनुक्रांताः
दानतपःपराः आनृशंसगुणोपेताः कामक्रोधविवर्जिताः ३८
जानांपालने युक्ता दानमुत्तममास्थिताः इष्टान्लोकान वाप्स्यामोः
वृद्धोपचायिनः ३९ देवतातिथिभूतानां निर्वपंतो यथाविधि स्थानमि

راجن جو اسنگ (واحد) وبندہن سے خلاص و دوست دشمن مین برابر واسباب ظاہر مین
لگانے والا دل نہاد کی مانند عمل کرنے والا ہے وہ ہی مکت (رستگار جاوید) ہے (۳۱)

اوپاسنا کرنا چاہتے ہو (۱۷) بہت گوشت خوار اور بہت کپڑے سب بے عمل ہاتہی کو بہی کہاتے مین
پہر سب برشار رہنے سے خالی تمکو کیون نہین کہا دینگے (۱۸) جو اس کنڈل کو توڑے اور جو تر دنڈ کو
اور اسکے کپڑے کو بہی چہین لیوے اوس حالت مین آپکا دل کیسا ہووے (۱۹) جو تم اس سبکے
ترک کرکے ایک مشت بریان جو کے دہارن کرنے والے ہوئے جب وس مشت جو کی برابر سب جگت
پہر تم یہہ کیا تسلیم کرتے ہو جو بیان یکمشت جو سے مطلب ہے تب آپکی شرط بالکل فنا کو باقی ہے یعنی تیاگی
نہین ہو سکتے (۲۰)

नश्यति २० कायाहंतवकोमेत्वं कश्चतेमय्यनुग्रहः
२१ मयाधिपृथिवीराजन्यदितेनुग्रहोभवेत् प्रसादंशयनंयानंवा-
सांस्याभरणानिच २२ श्रियाविहीनैरधनैस्त्यक्तमित्रैरकिंचनैः सौ
खिकैःसंभृतानर्थान्यःसंत्यजतिकिंनुतत् २३ योत्यंतंप्रतिगृण्हीयाद्
श्चदद्यात्सदैवहि तयोस्त्वमंतरंविद्धिश्रेयांस्ताभ्यांकउच्यते २४सदै
वयाचमानेषुतथादंभान्वितेषुच एतेषुदक्षिणादत्तादावाग्नाविवदुह्य
ते २५ जातवेदायथाराजन्नादग्ध्वैवोपशाम्यति सदैवयाचमानोहि
तथाशाम्यतिवैद्विजः २६ सतांवैददतोन्नंचलोकेस्मिन्प्रकृतिर्ध्रुवा न
चेद्राजाभवेद्दाता कुतःस्युर्मोक्षकांक्षिणः २७ अन्नाद्गृहस्थालोके
स्मिन्भिक्षवस्तत्एवच अन्नात्प्राणःप्रभवति अन्नदःप्राणदोभवेत् २८
गृहस्थेभ्योपिनिर्मुक्तागृहस्थानेवसंश्रिताः प्रभवंचप्रतिष्ठांचदांताविंद
तआसते २९ त्यागान्नभिक्षुकंविद्यान्नमौढ्यान्नचयाचनात् ऋजु
स्तुयोर्थंत्यजतितंसुखंविद्धिभिक्षुकं ३०

مین کون ہون اور تم میرے کون ہو اور مجہپر تیری مہربانی کیا ہے یعنی ہم سب ایشور کی اطاعت مین ہین پہر
اوپادہی کے نہونے سے تمکو کہان رہا (۲۱) ای راجن اس زمین پر حکمرانی کرو جو تمہارا کلیان کرنیوالا
ہووے محل وپلنگ وسواری وکپڑے اور زیورون کو بہوگو (۲۲) رگ یجو سام بید روپ لکشمی یعنے
یگ وغیرہ سے محروم وبے دولت اور بے دوست زیرم شکہہ چاہنے والے سنیاسیون سے دہارن کیئے
ہوئے کمنڈل وغیرہ کو راجہ دیکہکر آپ بہی اوسی طرح دہارن کرتا ہے وہ اوس راج کو کیا ترک کرتا ہے
یعنی ترک مشکل ہے کیونکہ دیگر سے معزول ہوکر دوسرے برگرہ کو حاصل کریگا (۲۳) جو بہت لیوے

بے فائدہ ہے (۹) ای راجن دیوتا اتھتی بتران سب متروک و بے عمل سنیاسی ہوتے ہو (

त्त्वंत्रैविद्यवृद्धानांब्राह्मणानांसहस्रशः भर्त्ताभूत्वाचलोकस्यसोद्यते अपुना
तिभिाच्छसि २१ श्रियंहित्वाप्रदीप्तास्त्वंश्ववत्संप्रतिवीक्ष्यसे
ननीतेद्यकोशल्याचापतिस्त्वया २२ अमीचधर्मकामस्त्वांक्षत्रियाःप-
र्युपासते त्वदाशामभिकांक्षन्तः कृपणाःफलहेतुकाः २३ तांश्चत्वंवि-
फलान्कुर्वन्कांनुलोकंगमिष्यसि राजन्संप्रार्थिनेमोक्षेपरतन्त्रेषुदेहिषु
२४ नैवतेस्तिपरोलोकोनापरःपापकर्मणः धर्म्यान्दारान्परित्यज्ययस्त्व
मिच्छसिजीवितुं २५ स्रजोगंधानलंकारान्वासांसिविविधानिच किम
र्थमभिसंत्यज्यपरिव्रज्यांनिष्क्रियः २६ निपानंसर्वभूतानांभूत्वात्वंपाव
नंमहत् आढ्योवनस्पतिर्भूत्वासोन्यांस्त्वंपर्युपाससे २७ खादन्तिह-
स्तिनन्यासेक्रव्यादाबहवोप्युत बहवःकामयश्चेदंकिंपुनस्त्वामन-
र्थकं २८ यद्रुमांकुंडिकांभिद्यात्त्रिविष्टब्धंचयोहरेत् वासश्चापिहरे
त्तस्मिन्कथंतेमानसंभवेत् २९ यस्त्वयंसर्वमुत्सृज्यधानामुष्टेरनुग्रहः
यदानेनसमंसर्वंकिमिदंप्रवसीयसे धानामुष्टेरिहार्थेश्चेत्प्रतिज्ञातेवि

جب تم تینوں بید کے پڑھنے سے بزرگ ہزاروں براہمن اور لوک کی پرورش کرنے والے ہو کر شوبہا
تھے وہ تم اب اون براہمن وغیرہ کے وسیلہ سے اپنی شکم پروری کو چاہتے ہو (۱۱) نہایت پرکاش مان
لکشمی کو چہوڑ کر کتی کے مثال دیکھتے ہو اب آپکی ماتا بیٹے سے محروم ہے اور تمہارے سبب سے ہین
کوشلیا بھی بے شوہر ہوں (۱۲) یہہ خواہشمند دہرم وکم نصیب وطالب نتیجہ اور آپکی حکومت کو چاہنے
والے چہتری لوگ آپکی اوپاسنا کرتے ہین (۱۳) ای راجن لوک کے مشکوک ہونے اور بدن
پشر کے قابو ہین ہونے پر تم اون راجاؤن کو بے نتیجہ کرتے کس لوک کو جاؤ گے (۱۴) تجہہ
پاپ کرنے والے کا پرلوک نہین ہے نہ دوسرا لوک ہے جو تم دہرم سے حاصل ہونے والی
استریون کو ترک کرکے زندہ رہنا چاہتے ہو (۱۵) مالا خوشبویات وزیورات اور انواع اقسام
کے [illegible]ن کو ترک کرکے بے عمل تم کس طرح تیاگی ہوتے ہو (۱۶) تم سب جانداروں کی پرورش کرنے
والے بڑے بیابان (جای نوشیدن آب) ہوکر اور پرندوں کے واسطے ثمردار درخت ہو کر وہ سرد نکم

राश्वरत्नानिविविधानिच पंथानंपावनंहित्वाजनकोमौर्ख्यमास्थितः ४ तंददर्शप्रियाभार्याभैक्ष्य वृत्तिमकिंचनं धानामुष्टिमुपासीनंनिरीहंगतमत्सरं ५ तमुवाचसमागत्यभर्त्तारमकुतोभयम् क्रुद्धामनस्विनीभार्याविविक्ते हेतुमद्वचः ६ कथमुत्सृज्यराज्यंस्वंधनधान्यसमन्वितम् कापालीवृत्तिमास्थायधानामुष्टिर्नतेवरः ७ प्रतिज्ञातेन्यथाराजन्विचेष्टाचान्यथानव यद्राज्यंमहदुत्सृज्यस्वल्पेतुष्यसिपार्थिव ८ नैतेनातिथयोराजन्देवर्षिपितरस्तथा नाद्यशक्यास्त्वयाभर्त्तुंमोघस्तेयंपरिश्रमः ९ देवतातिथिभिश्चैवपितृभिश्चैवपार्थिव सर्वैरेतैःपरित्यक्तःपरिव्रजसिनिष्क्रियः १०

# ادہیاے ۱۸

شوک دکہہ سے پیڑامان راجہ کے بچن روپ بہال سے دکہی ارجن نے اوس خاموش راجہ کو پھر کہا (۱) یدہشٹر نے کہا کہ گیان اور تپ کے واسطے بن کو جانا افضل ہے اوس مقام پر اس بہگوت بچن سے کہ جنک وغیرہ وسیلہ اعمال مرکش مارگ مین قائم ہوئے گہر مین بہی جیت شدہی کرنے والا یگ وغیرہ تب ہی اس بات کو ثابت کرتے ارجن کہتے ہین ای بہرت بنشی آدمی زمانہ قدیم کے حال سے مشمول اس کو کہتے ہین جس مین راجہ جنک کا مباحثہ بہاریا کے ساتہہ ہے (۲) راجہ جنک کے دکہی پٹ رانی نے راج کو چہوڑکر بہکشا کے واسطے ارادہ کرنے والے راجہ کو جو کہا (۳) یعنے راجہ جنک دہن اولاد استریون سے اور انواع اقسام کے رتنون اور یگ سے شدہ کرنے والے مارگ کو چہوڑکر گیان مین قایم ہوا (۴) بہاریا نے اوس بہکشا برتی کو منظور کرنے والے وتہیدست اور یک مشت جوبریان کے طالب اور بے طمع اور حسد دشمنی سے خالی کو دیکہا (۵) وہ غصہ آگین بڑے دل والے بہاریا اوس بے خوف شوہر کو ملکر خلوت مین اوس جگتی سے مشمول بچن کو بولے (۶) تم کس طرح دہن دہان سے مشمول اپنے راج کو چہوڑکر بہکشا پاتر ہاتہہ مین رکہنے والون کی برتی مین قائم ہوکر جاتے ہو تمہاری طرف سے یک مشت جوبریان آپ کے لائق نہین (۷) اے راجن آپکی شرط خلاف ہے جو تم بڑے راج کو ترک کرکے تہوڑے سامان (کمنڈل وغیرہ) سے تربیت ہوتے ہو (۸) ای راجن اب تمہاری طرف سے اس یک مشت جوبریان سے اتیتی دیورشی اور پتر تربیت کرنیکو لائق نہین یہہ آپ کی محنت

وے مہرشی تپ سے برہم چرج اور بید پاٹھ سے بدنون کو ترک کرکے تتو کو پراپت ہوتے ہین ج
جیون مکت ہین (۱۶) یہان لوک کی پابندی شغل سلطنت کو اور اسی طرح عمل کو گوشت صورت کہا او
دونون پاپ سے بالکل خلاص اوس افضل کو پاتا ہے (۱۷) زمانۂ سابق مین نردند مکت اور موک
دیکھنے والے راجہ جنگ سے گائے ہوئے کہاوت کو بھی کہتے ہین (۱۸) نہایت شوبھایمان متھلا پور
مین میری بے نہایت دولت ہے جسکی مجھکو کچھہ ممتا نہین ہے اور کچھہ مجھکو نہین جلاتا ہے (۱۹) گیان
محل پر چڑھکر سوچ کے غیر قابل دسرگ باسی آدمیون کو سوچتا کم عقل نہین دیکھتا ہے یعنی اونکی
استری وغیرہ کو نہین سوچتا ہے جس طرح پہاڑ پر قائم آدمی زمین پر قائم آدمیون کو (۲۰)

दृश्यंपश्यतियः पश्यन्सचक्षुष्मान्सबुद्धिमान् अज्ञातानांचविज्ञाना
त्संबोधाद्बुद्धिरुच्यते २१ यस्तुवाचंविजानाति वहुमानमियात्सवै ब्र
ह्मभावप्रपन्नानां वैद्यानांभावितात्मनाम् २२ यदाभूतपृथग्भावमेक
स्थमनुपश्यति ततएवचविस्तारंब्रह्मसंपद्यतेतदा २३ तेजनास्तांग
तिंयांति नाविद्वांसोल्पचेतसः नाबुद्धयोनातपसःसर्वंबुद्धौप्रतिष्ठितं

२४ इतिश्री० शां० सप्तदशोध्यायः २७

جو پرش دیکھنے کے قابل باتون کو دیکھتا ہے وہی بینا ہے وہی عقلمند ہے کیونکہ نا معلوم باتون کے
خوب جاننے اور کرنے اور نکرنے کے قابل باتون کے جتلانے سے بدہی کہی جاتی ہے (۲۱) پہر جو
پرش برہم بہاو کو پانے والے وشدہ انتھکرن بدیاوانون کے بچن کو خوب جانتا ہے یعنے اوسکے
مطلب کو سمجھتا ہے وہی بہت تعظیم کو پاوے یہہ اوبہاس کیا (۲۲) اب جو پرش اوس تتو
کو جانتا ہے اوسکو کہتے ہین جسوقت آکاش وغیرہ بہوتون کی بہت اقسام کو ایک آتما مین موجود دیکھتا ہے
اور اوسی آتما سے اونکی پیدایش کو دیکھتا ہے تب تتو کو پاتا ہے (۲۳) وے آدمی اوس گتی کو
پاتے ہین جو اگیانی و کم عقل و بدہی و تپ سے محروم ہین وے اوسکو نہین پاتے ہین (۲۴)۔ ادھیاے تمام ہوا

तूष्णींभूतंतुराजानंपुनरेवार्जुनोब्रवीत् संतप्तःशोकदुःखाभ्यांराज्ञ
कुशल्यपीडितः १ अर्जुनउ० कथयंतिपुरावृत्तमितिहासमिमंज
विदेहराज्ञःसंवादंभार्ययासहभारत २ उत्सृज्यराज्यंभिक्षार्थे कृत
क्षिनरेश्वरं विदेहराज्ञीहृष्टीदुःखितायदभाषत ३ धनान्यपत

(سنسار روپ) سمجھ مین قائم ہین بڑے بارے خلاص ہوا اور ترک کو ہی پناہ گیر ہو (۸) بیا گہر ایک پیٹ کے واسطے گبہس کو کرتا ہے کہ عقل دل کے قابو مین موجود دوسری مرگ ہی اوس سے
توت گذاری کرتی ہین (۹) جو راجہ لوگ ظاہری باشیون کو قابو مین کرکے سنیاس کو کرتے ہین وی
دل سے سیر نہین ہوسکتے ہین عقل کا جیسا اختلاف ہے اوسکو جانو (۱۰) — पन्ना हारैर
ग्रलबुद्दैदंतोलूखलिकेस्तथा अश्मकैर्वायुभक्षैश्चनैरयंनरकोजितः११
यस्त्विमां वसुधां कृत्स्नांप्रशासेदाखिलांनृपः तुल्याश्मकांचनोयश्चस
कृतार्थोनपार्थिवः२२ संकल्पेषुनिरारंभोनिराशोनिर्ममोभव अशोकं
स्थानमातिष्ठइहचामुत्रचाव्ययं २३ निरामिषानशोचंते शोचासित्वं
किमामिषं परित्यज्यामिषंसर्वंमृषावादात्प्रमोक्ष्यसे २४ पंथानौपितृया
नश्चदेवयानश्चविश्रुतो ईजानाःपितृयानेनदेवयानेनमोक्षिणः२५
तपसाब्रह्मचर्येणस्वाध्यायेन महर्षयः विमुच्यदेहांस्तेयांतिमृत्योरवि
षयंगताः२६ आमिषंबंधनंलोकेकर्मेहोक्तंतथामिषं नान्यांविमु
क्तःपापाभ्यांपरमाप्नोतितत्परं २७ अपिगाथांपुरागीतांजनकेनवदंतु
त निर्द्वंद्वेनविमुक्तेनमोक्षंसमनुपश्यता २८ अनंतंवतमेवित्तंयस्यमे
नास्तिकिंचन मिथिलायांप्रदीप्तायांनमेदह्यतिकिंचन २९ प्रज्ञाप्रासा
दमारुह्यनशोच्यान्शोचतोजनान् जगतीस्थानिवाद्रिस्थोमंदबुद्धीन्
चेक्षते ३०
پتون کا آہار کرنے والے پتھر پر کوٹ کر کہانے والے اوسی طرح دانتون کو اوکہل بنانے والے
جل کا آہار کرنے والے ہوا کا بہکشن کرنے والے جو رشی ہین اون سے یہہ نرک فتح کیا گیا (۱۱)
جو راجہ اس تمام زمین پر حکمرانی کرے اور جس کی نگاہ کے سامنے پتھر و سونا برابر ہے وہی حاصل مراد ہے
نہ راجہ (۱۲) دل کے سنکلپون مین آغاز عمل نہ کرنے والا امید سے خالی ممتا سے جدا ہو اور اس
لوک پر لوک مین بیزوال و بےغم مقام پر قائم ہو (۱۳) تارک سلطنت سوچ نہین کرتے ہین تم
راج کو کیا سوچتے ہو سب راج کو ترک کرکے دروغ بحث سے خلاص ہوگے (۱۴) پتریان و دیویان
نام دو مارگ مشہور ہین یگ کرنے والی پتریان سے جاتی ہین اور موکش چاہنے والے دیویان سے (۱۵)

तुं शक्यां नमासैर्भरतर्षभ अपूर्यं पूरयन्निच्छामायुषापि न शक्नुयात्
४ यथेद्धः प्रज्वलत्यग्निरसमिद्धः प्रशाम्यति अल्पाहारतया त्वग्निं शाम्य
योदर्यमुत्थितं ५ आत्मोदरकृते प्राज्ञः करोति विघसं बहु जयोदरं
पृथिव्या ते श्रेयो निर्जितं यजितं ६ मानुषान्कामभोगांस्त्वमैश्वर्यं च प्र
शंससि अभोगिनो बलाश्चैव यान्ति स्थानमनुत्तमं ७ योगः क्षेमश्च राष्ट्र
स्य धर्माधर्मौ त्वयि स्थितौ मुच्यस्व महतो भारात्त्यागमेवाभिसंश्रय ८
एकोदरकृते व्याघ्रः करोति विघसं बहु तमन्येऽप्युपजीवन्ति मन्दा लोभ व
शामृगाः ९ विषयान्प्रतिसंगृह्य संन्यासं कुर्वते यदि न च तुष्यन्ति राजानः
पश्य बुद्ध्यन्तरं यथा १०

## ادھیای ۱۷

ترک گفتگو سے نہین ہوتا ہے بلکہ دل کے ترک کنے سے ہوتا ہے وہ دل کا روکنا قناعت یکسو دلی نمرتا
بیراگ شانتی دھیرج ہیک ترک اہنکار وغیرہ سے ممکن ہے مگر راج بے قناعت آدمی سے کرنیکے
قابل ہے اس سبب سے خواہشمند سلطنت تم جھوٹی پنڈتائی مت کرو اور راج کو ترک کرکے قانع ہو
اس بات کو ثابت کرتے ہیں ششہر بولے بے قناعتی غفلت نشہ جوانی وغیرہ محبت اشیاے سنساری
شانتی نہونا زور ہوہ ابہیان سب طرح کی بیقراری دل (۱) ان پاپ اعمال سے مالامال تم راج کو
چاہتے ہو تارک راج بالکل خلاص اور بڑے شانت تم ابہی سکہی جاؤ (۲) جو اکیلا راجہ اس تمام زمین
پر حکمرانی کرے تحقیق اوسکا بھی ایک شکم ہے تم اسکی کیا تعریف کرتے ہو (۳) اے بہرت ہیشیون مین افضل
دنون مین اور مہینون مین تمام ہونے کو غیر ممکن اور پوری نہونے والی خواہش کو پوری کرتا تمام
عمر مین بہی میسر نہین ہووے (۴) جس طرح خوب روشن اگن شعلہ آگین ہوتی ہے اور روشن
نہونے والے بالکل شانت ہوجاتی ہے اوسی طرح اوٹھی ہوئی آتش شکم کو کمی خوراک سے
شانت کرو (۵) گیانی اپنے شکم کے باعث سے بہت بگہس (امرت یگ) کو کرتا ہے شکم کو فتح
کرو پس لوک کے فتح کرنے سے زمین بھی فتح ہوجاتی ہے وہ تمکو فتح ہوگئی ہے (۶) تم نرلوکون کے
بھوگون اور ایشرج کو تعریف کرتے ہو بھوگ نکرنے والے اور تپ سے لاغر بدن اوتم استہان
کو جاتے ہین (۷) غیر حاصل راج کا ملنا اور حاصل کی حفاظت یہہ دونون دھرم اور ادھرم روپ

त्यभूतानामागतिंगतिं पितृपैतामहे वने शाधिराज्ययोचितं २७
दिष्ट्यादुर्योधनः पापो निहतः सानुगो युधि द्रौपद्याः केशपाशस्य दिष्ट्या
त्वंपदवीं गतः २८ यजस्व वाजिमेधेन विधिवद्दक्षिणावता वयंते किंक
राः पार्थ वासुदेवश्च वीर्यवान् २९ इति० षोडशोऽध्यायः १६

پہر پوشیدہ قیام مین جس طرح کیچک سے راج پتری درَوپدی کو تکلیف ہوئی اوسکو کس طرح فراموش
کیاہے (٢١) اسے مغلوب کنندہ دشمن جو آپ کی جنگ (اتما کی برابر) درونا چارج اور بہیکم کے ساتہہ
ہوئی وہ یہہ کہو رجنگ اکیلے دشمن اکے ساتہہ موجود ہوئے حاصل کلام یہہ کہ درونا چارج وغیرہ
کی مانند دل ہی تسے علیٰحدہ ہے وہ دل بخلاف اتما کے وسیلہ سے فنا کرنا ہے (٢٢) جس جنگ مین
یان دوست اور بہائیون سے مطلب نہیں ہے اکیلے دل کے ساتہہ جنگ کرنا ہے وہ آپکی جنگ روبرو
موجود ہوئی (٢٣) اوس جنگ کے فتح نہ کرنے پر جو پرانون کو ترک کروگے تو ان بعد دوسرے
بدن مین قائم ہوکر اونہون کے ساتہہ ہی جنگ کروگے حاصل کلام یہہ کہ اوس باسنا روپ دل کے
فتح نہونے پر دوسری جنم مین ہی پچہلے سنکار سے آپکو وہ جنگ حاصل ہوگی (٢٤) ای بہرت نشٹون
مین افضل اوس سبب اب ہی اپنی عمل (اشٹانگ) سے کیف بدن کو ترک کرکے اوسکا دشمن وحدانیت
حاصل کرنیکے لائق ہے اس سبب سے فتح دل کے واسطے جنگ کرو (٢٥) اوس جنگ دل کے فتح ہونے پر
کس حالت کو پاؤگے ای مہاراج اس دل کو جانکر یعنی اتما سروپ کرکے فارغ العمل ہوگے (٢٦) دل اور بدن سے
اتما جدا ہے اس روپ والی بدہی کو اور جانداروں کی پیدائش اور موت کو اتما روپ دل سے پیدا ہونیوالے
بچار کر اور اوسکو ترک کرکے پرہیزگار کامل ہوکر باپ دادون کے چلن پر حکمرانی عالم کرو جس طرح مناسب ہے
(٢٧) معصوم سے پاپی درَیودہن ہمراہیون کے ساتہہ جنگ مین مارا گیا اور معصوم سے تمنے دروپدی کے
گرفتگی موی سر کی عوض کو پایا (٢٨) ای راجن بدہی کے موافق دکشنا والے اشومیدہ جگ سے
پوجن کرو ہم سب اور پراکرمی باسدیوجی آپکے فرمان بردار ہین (٢٩) ادہیاء ١٦ تمام ہوا —

युधिष्ठिरउ० असंतोषःप्रमादश्च मदोरागोऽप्रशांतता बलंमोहोऽभिमानश्चा
प्युद्वेगश्चैव सर्वशः २ एभिःपाप्मभिराविष्टोराज्यंत्वमभिकांक्षसे नि
रामिषोविनिर्मुक्तः प्रशांतः सुसुखीभव २ यश्चाममखिलांभूमिंशिष्या
देकोमहीपतिः तस्याप्युदरमेकंवैकिमिदंत्वंप्रशंससि २ नाह्नापूरयि

नगराद्विप्रवासनं महारण्यनिवासश्च नतस्यस्मर्तुमर्हसि ज
टासुरात्परिक्लेशं चित्रसेनेनचाहवं सैंधवाच्चपरिक्लेशं कथंविस्मृतवा

کف پت بات یہہ تینون بدن سے پیدا ہونے والی گن ہین اون گنون کی جو برابری ہے اوسکو
نشان تندرستی کہا (۱۱) اونہون مین ایک کی ترقی سے علاج کیا جاتا ہے گرم ادویہ سے سردی
دور ہوتی ہے اور سرد ادویہ سے گرمی فنا کو پاتی ہے (۱۲) ست رج تم یہہ تینون گن ما تنے
ہین اون گنون کی جو برابری ہے اونکو نشان دلجمعی کہا (۱۳) اونہون مین ایک کی ترقی مین علاج کیا
جاتا ہے شوک خوشی سے دور ہوتا ہے اور خوشی شوک سے بیڑا پاتی ہے (۱۴) کوئی نادان سکہہ مین
موجود گذشتہ دُکہہ کو یاد کرنا چاہتا ہے یعنی غم سے خوشی کو بیڑا دیتا ہے اور کوئی دُکہہ مین موجود پچھلے
سکہہ کو یاد کرنا چاہتا ہے یعنی خوشی سے شوک کو بیڑا دیتا ہے یہہ دونون بدن وغیرہ کے ایمان سے
نسبت رکہنے والے ہین (۱۵) مگر تم بدن و دل سے جدا تینون کال مین بہی نہ دُکہی ہو نہ سکہی اوس
سبب سے اون دونون کی یاد کے لائق ہوکر وقت سکہہ دُکہہ کے اور وقت دُکہہ سکہہ کے یاد کرنے کو
لائق نہین ہو (۱۶) ای کنورو اگر تم یاد کرنا چاہتے ہو تو دیو زیادہ تر زور آور ہے خواہ یہہ آپ کا
سوبہاو ہے ای راجن جس سبب سے دُکہی ہوتے ہو (۱۷) پانڈون کے دیکہتے سبہا مین موجود
ایک پارچہ والے رجسولا درُوپدی کو دیکہہ کر اوسکے یاد کرنے کو کیون لائق نہین ہو (۱۸) نگر سے نکالنا
مرگ چرمون کو دہارن کرنا مہابن مین قیام اوسکی یاد کرنے کو کیون لائق نہین ہو (۱۹) جٹاسر سے
تکلیف چترسین کے ساتہہ جنگ اور راجہ جیدرتہہ سے تکلیف پانے کو کس طرح فراموش کیا ہے (۲۰)

नसि २० पुनरज्ञातचर्यायां कीचकेनयथाविधं द्रौपद्याराजपुत्र्यास्त्व
कथंविस्मृतवानसि २१ यच्चतेद्रोणभीष्माभ्यांयुद्धमासीदरिंदम
मनसैकेन तद्युद्धमिदंघोरमुपस्थितं २२ यत्रनास्तिशरैःकार्यंनमित्रै
र्नचबंधुभिः आत्मनैकेनयोद्धव्यंतत्तेयुद्धमुपस्थितम् २३ तस्मिन्ननि
र्जितेयुद्धे प्राणान्यदि विमोक्ष्यसे अन्यंदेहंसमास्थाय ततस्तैरपियो-
त्स्यसि २४ तस्मादद्यैवगंतव्यंयुध्यस्वभरतर्षभ परमव्यक्तरूपस्यव्य
क्तंत्यक्त्वास्वकर्मभिः २५ तस्मिन्ननिर्जितेयुद्धे कामवस्थांगमिष्यसि
एतज्जित्वामहाराजकृतकृत्योभविष्यसि २६ एतांबुद्धिंविनिश्चि

بیانی کر یہہ کہا (۱) بہیم سین کو مخاطب صورت کہہ ادسکے تیرا مین کون تیرا ان ہوتا ہے یہہ شنکا کرکے کہ
دل ہی پریشان ہوتا ہے نہ آتما اسکو ثابت کرنے مین اے راجن تم دانندہ دہرم ہو تمہارا نا معلوم کچھ
نہین ہے ہم ہمیشہ آپکے مرغوب مراد مین عبادت کرنا چاہتے ہین مگر کرنے کو سر ہتہ نہین ہوتے ہین
اسطرح میرے سوالین قائم ہے کہ نہین کہہ سکتا مگر دیکہہ کے کہونگا اے راجن ادسکو سمجہو (۳) آپکے بڑے
مروت سب شک سے مالامال کیا گیا ہے بیقراری کو اوسی طرح بے زوری کرایا (۴) سب شاسترون
مین ہوشیار اور تمام عالم کے راجہ تم دیکہتے ہو کس طرح موہ کو پاتے ہو جس طرح اجہل آدمی (۵) ای پربہو
اوسی طرح شوک کے سنجوگ اور وکہار (راہ نیک وراہ بد) تمہاری جانی ہوئی ہین زمانہ حال و استقبال
مین تمہارا نا معلوم کچہ نہین ہے (۶) ای مہاراج یہہ مختصر بیان ایسی حالت مین راج کی بابت جگنی کو
لینگا کہ دل تم اوسکو سنو (۷) دو قسم کی بیماری پیدا ہوتی ہین بدن سے نسبت رکہنے والے اوسی
طرح دل سے نسبت رکہنے والے اون دونون کی پیدائش باہم ہوتی ہے جو ہوش نہ رہتا ہے یعنی بدن و
دل کر آتما سے جدا جانتا ہے وہ اون بیماریون کو نہین پاتا ہے بدن کی بیماری سے دل کی بیماری پیدا
ہوتی ہے اسمین شک نہین اور دل کی بیماری سے ہی بدن کی بیماری پیدا ہوتی ہے یہہ نشچے ہے
جو آدمی بدن اور دل کے گذشتہ دکہہ کو سوچتا ہے وہ دکہہ سے دکہہ کو پاتا ہے اور دونون ازہتہ دکہہ
دل و آخر کو حاصل کرتا ہے (۸)

शीतोष्णंचैव वायुश्च त्रयः शारीरजा गुणाः ते
षांगुणानांसाम्यंयत्तदाहुःस्वस्थलक्षणं २२ तेषामन्यतमोद्रेके विधा
नमुपदिश्यते उष्णेनबाध्यतेशीतंशीतेनोष्णंचबाध्यते २२ सत्वंर
जस्तमइतिमानसाःस्मृतास्त्रयोगुणाः तेषांगुणानांसाम्यंयत्तदाहुःस्वस्थ
लक्षणं २३ तेषामन्यतमोत्सेके विधानमुपदिश्यते हर्षेणबाध्यते
कोहर्षःशोकेनबाध्यते २४ कश्चित्सुखे वर्तमानोदुःखस्यस्मर्तुमि
च्छति कश्चिद्दुःखेवर्तमानःसुखस्यस्मर्तुमिच्छति २५ सत्वंदु
खीदुःखस्यनसुखीचसुखस्य वा नदुःखीसुखजातस्यनसुखीदु
जस्यवा २६ स्मर्तुमिच्छसिकौरव्य दिष्टंहि बलवत्तरं अथवाते
भावोयंयेनपार्थिवक्लिश्यसे २७ दृष्ट्वासभागतांकृष्णामेकवस्त्रां
रजस्वलां मिषतांपांडुपुत्राणांनतस्यस्मर्तुमर्हसि २८ मत्रजनंचा

ح دنڈ سے لاغرا ورلشیون سے بیقرار لوک کے درمیان اون اون نیایون سے دہرم قدیم کو
(۵۲) ای مدینت ہبرنگر بدوان کرو پرجا کو حفاظت کرو اچہے طرح دہرم پالن کرو دشمنون کو مارو دوستونکو
ن کرو (۵۳) ای راجن دشمنون کے مارنے والے تمکو کچہہ بہت ہوا ای بہرت بنشی فاعل کو اوسمین کچہہ پاپ
ہوتا ہے (۵۴) جو اسلحہ بدست آدمی مسلح آنے والے کو مارے وہ اوس سے بہرون ہتیا کرنیوالا
ن ہووے غصہ اوس غصہ کو سب طرف سے پاتا ہے یعنے اوس مقام پر غصہ فاعل ہے (۵۵) یہہ
آتما سب جانداروں کا غیر مقتول ہے اسمین شک نہین آتما کے غیر مقتول ہونے پر کون کسکا مقتول
تا ہے (۵۶) جس طرح آدمی پہر مکان جدید مین داخل ہووے اسی طرح جیو آتما اون اون ابدان کو
تا ہے (۵۷) پرانے بدنون کو ترک کرکے ابدان جدید کو پاتا ہے جو تتو درشی (محقق) آدمی ہین
اونہون نے اس طرح موت کا مکہنہ کہا (۵۸) — ادہیاء ۱۵ تمام ہوا

वैशंपायनउ०
अर्जुनस्यवचश्श्रुत्वाभीमसेनोत्यमर्षण: धैर्यमास्थायतेजस्वी ज्येष्ठं भ्रात-
रमब्रवीत् १ राजन्विदित धर्मोसि ननेस्त्यविदितंक्वचित् उपाशिक्षामते
۵۸ वृत्तंसदेवनच्चशक्नुम: २ नवक्ष्यामिनवक्ष्यामीत्येवंमेमनसिस्थितं अति
दु:खात्तु वक्ष्यामितन्निबोध जनाधिप ३ भवत:संप्रमोहेन सर्वसंशयितं
कृतं विक्लवत्वंचन: प्राप्तमबलत्वंतथैवच ४ कथंहिराजालोकस्य
सर्वशास्त्रविशारद: मोहमापद्यसेदैन्याद्यथाकापुरुषस्तथा ५ अगति
श्चगतिश्चैवलोकस्यविदितातथा आयत्यांचतदात्वेच नतेस्त्यविदितं
प्रभो ६ एवंगतेमहाराजराज्यंप्रतिजनाधिप हेतुमत्रप्रवक्ष्यामितमिहै
कमना:शृणु ७ द्विविधोजायते व्याधि:शारीरोमानसस्तथा परस्परं
तयोर्जन्मनिर्द्वंद्वोनोपलभ्यते ८ शारीराज्जायते व्याधिर्मानसोनात्रसं-
शय: मानसाज्जायतेवापिशारीरइतिनिश्चय: ९ शारीरंमानसंदु:खं
योतीतमनुशोचति दु:खेन लभतेदु:खं द्वावनर्थौचविंदति १०

ادہیاء ۱۶

ے غیر متحمل تیجسوی بہیم سین نے ارجن کے بچن کو سنکر اور دہیرج مین قائم ہوکر

جو دنڈ حفاظت نہین کرے (۴۴) سب پر جا دنڈ مین قائم ہین گیانیون نے خوف کو دنڈ کہا آدمیونکا
شرگ اور یہہ لوک دنڈ مین قائم ہین (۴۳) جہان پر اچہی طرح جاری کیا ہوا دشمنون کا فانی کرنیوالا
دنڈ گہومتا ہے وہان پر جہوٹہہ دیا بلکہ خواہ فریب بہی نظر نہین آتاہے (۴۴) خوشدل کو تاہب کو
جاتے جو دنڈ جاری نہین ہووے اور کاک پروڈاش کو ہرن کرے جو دنڈ حفاظت نہین کرے (۴۵)
جو یہہ سلطنت دہرم سے خواہ ادہرم سے فتح کی اوسمین شوک نکرنا چاہیے بہوگون کو بہوگو اور یگ
کرو (۴۶) دولتمند و پاک پوشاک دہارن کرنے والے آدمی بہل وغیرہ کے دانون سے بارش
کرتے اور اوتم ان کو بہوجن کرتے شکہہ سے دہرم کو کرتے ہین (۴۷) سب آغاز عمل دولت کے
اختیار مین ہین سنتے نہین اور وہ دولت دنڈ کے قابو مین ہے دنڈ کی بزرگی کو دیکہو (۴۸) یہان
لوک جاترا کے واسطے دہرم کی بحث کیگئی کہ اہنسا اچہی ہے خواہ ہنسا وہان پر دکہی کی حفاظت کرنا
افضل ہے (شرح) جس طرح گوشالا مین داخل ہونے والے بیاگہر کا قتل اور گئوون کی حفاظت
مناسب ہوتی ہے (۴۹) کوئی نہایت گنوان نہین ہے اور نہایت نرگن بہی نہین ہے دونون سب اعمال مین
اچہے بری نظر آتے ہین (۵۰)

ध्रुवा ५० पश्रूनांवृषणांछित्वा नतोभिंदंतिमस्तकं

वहंति वहवोभारान्वध्नंतिदमयंतिच ५१ एवंपर्याकुलेलोकेविपर्यै
र्जर्जरीकृते तैस्तैर्न्यायैर्महाराजपुराणंधर्ममाचर ५२ यजदेहिप्रजार
क्षधर्मसमनुपालय अमित्रान्जहिकौंतेयमित्राणिपरिपालय ५३
माचतेनिघ्नतःशत्रून्मन्युर्भवतिपार्थिव नतत्रकिल्बिषंकिंचित्कर्तु
र्भवतिभारत ५४ आततायीहियोहन्यादाततायिनमागतं नतेनभ्रू
णहासस्यान्मन्युस्तंमन्युमार्च्छति ५५ अवध्यःसर्वभूतानामंतरात्मा
नसंशयः अवध्येचात्मनिकथंवध्योभवतिकस्यचित् यथाहिपुरु
षःशालांपुनःसंप्रविशेन्नवां एवंजीवःशरीराणितानितान्प्रपद्यते
५७ देहान्पुराणानुत्सृज्यनवान्संप्रतिपद्यते एवंमृत्युमुखंप्राहुर्जनाये
तत्वदर्शिनः ५८ इतिश्रीम०भा०रा० अर्जुनवाक्यंनामपंचदशो०२५

چارپایون کے خایہ کو کاٹ کر کہیر مستک کو (بلندی شاخ بند کرنیکے واسطے) خواہ ناک کو چہیدتے
ہین تب وے بہت بوجہون کو لیجاتے ہین اونکو باندہتے ہین اور سکہاتے ہین (۵۱) ای مہاراج

کا لوگون سے نکلکر بن مین موہت غیال داروں کا دہرم رکہنے والے نظر آتے ہین (۲۷) آدمی
زمین کو کہود کر اوشدہی (درخت وغیرہ) کو کاٹ کر اور چہار پایہ و پرندون کو مار کر گیون کو رچتے
ہین وے سرگ کو پاتے ہین (۲۸) اے یدہشٹر دنڈ سے شمول نیت کے جاری ہونے پر
سب جانداروں کے تمام آغاز عمل ستدہ ہوتے ہین اسمین مجہکو سنشے نہین (۲۹) جو دنڈ لوک مین
نہین ہووے یہہ مرجادا کو بادین اور زوراور جاندار کم زوروں کو بکشن کرین جسطرح جل مین مچہلین
کو (۳۰)

त्स्यानिवाभक्ष्यन् दुर्बलान्बलवत्तराः ३० सत्यंचेदं ब्रह्मणापूर्व
मुक्तं दंडः प्रजारक्षति साधुनीतः पश्याग्नयश्च प्रतिशाम्य भीताः संत-
र्जितादंडभयाज्ज्वलंति ३१ अंधंतमइवेदंस्यान्नप्रज्ञायतकिंचन दंड
श्चेन्नभवेल्लोकेविभजन्साध्वसाधुनी ३२ येपिसंभिन्नमर्यादानास्ति
कावेदनिंदकाः तेपिभोगायकल्पंतेदंडेनाशुनिपीडिताः ३३ सर्वोदं
डजितोलोकोदुर्लभोहिशुचिर्जनः दंडस्यहिभयाद्भीतोभोगायैवप्रव
र्तते ३४ चातुर्वर्ण्यप्रमोदायसुनीतिनयनायच दंडोविधात्रा वि
हितोधर्मार्थौभुविरक्षितुं ३५ यदिदंडान्नबिभ्येयुर्वयांसिश्वापदानि
च अद्युःपशून्मनुष्यांश्चयज्ञार्थानिहवींषिच ३६ नब्रह्मचार्यधी
यीत कल्याणीनदुहेतगाः नकन्योद्वहनंगच्छेद्यदिदंडोनपालयेत्
३७ विश्वलोपःप्रवर्तेतभिद्येरन्सर्वसेतवः ममत्वंनप्रजानीयुर्यदिदंडो
नपालयेत् ३८ नसंवत्सरसत्राणितिष्ठेयुरकुतोभयाः विधिवद्दक्षि
णावंतियदिदंडोनपालयेत् ३९ चरेयुर्नाश्रमंधर्मंयथोक्तंविधिमाश्रिताः

یہہ راست کلام زمانہ سابق مین برہما جی سے کہا گیا کہ اچہی طرح جاری کیا ہوا دنڈ پرجا کو حفاظت
کرتا ہے دیکہو کہ اگنیان شانت ہوکر پہر خوف آگین دنڈ کے خوف سے بوسیلہ ہون کے شعلہ گین
ہوتے ہین (۳۱) یہہ عالم تاریک تر ہووے اور کچہہ نہین جانا جاوے جو نیک و بد کو جدا کرنیوالا
دنڈ لوک مین نہین ہووے (۳۲) جو بے مرجاد ناستک اور بید کی نندا کرنے والے ہین دنڈ سے
نہایت پیڑا ان وے بہی مرجادا پالن کے واسطے مرتبہ ہوتے ہین (۳۳) سب لوگ دنڈ سے
مغلوب ہے اور پاک آدمی مشکل یاب ہے خوف دنڈ سے ہی خوف ناک مرجاد پالن کے واسطے

ہور پیدایش و پرورش کرنے والے ہین (۱۸) سب اعمال ہین شانت سوبہاو کوئی آدمی
سب جانداروں مین منفعت محبت اندری و غالب برحواس باطن دیوتاؤن کو پوجتے ہین (۱۹)
لوک مین بدون ہنسا کے کسی کو زندہ نہین دیکہتا ہون زیادہ زور آور جاندار کمزور جانداروں کے
کہانے سے زندہ رہتے ہین (۲۰)

नकुलोमूषकानत्ति बिडालोनकुलंतथा बि
डालमत्ति श्वाराजन् श्वानं व्यालमृगस्तथा २१ तानत्तिपुरुषान्सर्वा
न्पश्यकालोयथागतः प्राणस्यान्नमिदंसर्वं जंगमंस्थावरंचयत् २२
विधानंदेवविहितंतत्रविद्वान्नमुह्यति यथासृष्टोसिराजेंद्र तथाभ-
वितुमर्हसि २३ विनीतक्रोधहर्षाहिमंदावनमुपाश्रिताः विनाव-
धंनकुर्वंतितापसाःप्राणयापनं २४ उदकेबहवःप्राणाःपृथिव्यांच
फलेषुच नचकश्चिन्नतान्हंति किमन्यत्प्राणयापनात् २५ सूक्ष्म
योनीनिभूतानितर्कगम्यानिकानिचित् पक्ष्मणोपिनिपातेनयदि
स्यात्स्कंधपर्ययः २६ ग्रामान्निष्क्रम्यमुनयोविगतक्रोधमत्सराः व
नेकुटुंबधर्माणोदृश्यंतेपरिमोहिताः २७ भूमिंभित्वौषधीश्छित्वा
वृक्षादीनंडजान्पशून् मनुष्यास्तन्वतेयज्ञांस्तेस्वर्गंप्राप्नुवंतिच
२८ दंडनीत्यांप्रणीतायांसर्वेसिद्ध्यंत्युपक्रमाः कौंतेयसर्वभूतानांत
न्नमेनास्तिसंशयः २९ दंडश्चेन्नभवेल्लोके विनश्येयुरिमाःप्रजाः जलेम



نیولا چوہون کو بہکش کرتا ہے اور بلی نیولے کو کہاتی ہی ای راجن کتا بلی کو کہاتا ہے اور
چیتر بیا گہر کتے کو کہاتا ہے (۲۱) اور کال جس طرح روبرو آوے ان سب آدمیون کو بہکش کرتا ہی
دیکہو یہہ سب ساکن و متحرک عالم پران کا بہوجن ہے (۲۲) عمل الہٰی کا پیدا کیا ہوا ہے اوسمین دانشمند
غافل نہین ہوتا ہے اسے راج اندر جس طرح پیدا کیا ہے اوسی طرح ہونے کو لائق ہے (۲۳)
غصہ و خوشی سے جدا و کم نصیب ذہن مین پناہ گیر تپسی لوگ بدون ہنسا کے قوت گذاری نہین
کرتے ہین (۲۴) جل زمین اور پہلون مین بہت جاندار ہین کوئی انکو نہین مارتا ہے یہہ بات نہین
پہر پران کی پرورش سے دوسری کیا بات ہے (۲۵) کوئی جاندار نہایت خورد بدن اور بچار سے
جاننے کے لائق ہین جو پلک مارنے سے ہی فنا بدن ہووے (۲۶) غصہ و حسد سے خالی منی

यत्रश्यामोलोहिताक्षोदंडश्चरतिसूद्यतः प्रजास्तत्रनमुह्यंतिनेताचे
त्साधुपश्यति ११ ब्रह्मचारीगृहस्थश्च वानप्रस्थश्चभिक्षुकः दंडस्यै
वभयादेतेमनुष्या वर्त्मनिस्थिताः १२ नाभीतोयजतेराजन्नाभीतोदातु
मिच्छति नाभीतःपुरुषःकश्चित्समयेस्थातुमिच्छति १३ नाछित्वाप
रमर्माणि नाकृत्वा कर्मदुष्करं नाहत्वामत्स्यघातीवप्राप्नोतिमह-
तींश्रियं २४ नाघ्नतःकीर्तिरस्तीह नवित्तंनपुनःप्रजाःइंद्रोवृत्रवधे
नैवमहेंद्रःसमपद्यत २५ यएवदेवाहंतारस्तांलोकोर्चयतेभृशं हं
तारुद्रस्तथास्कंदःशक्रोग्निर्वरुणोयमः २६ हंताकालस्तथावायु
र्मृत्युर्वैश्रवणोरविः वसवोमरुतःसाध्याविश्वेदेवाश्चभारत २७ ए
तान्देवान्नमस्यंतिप्रतापप्रणताजनाः नब्रह्माणंनधातारंनपूषाणं
कथंचन २८ मध्यस्थान्सर्वभूतेषुदांतान्शमपरायणान् यजंतेमान
वाःकेचित्प्रशांताःसर्वकर्मसु १९ नहिपश्यामिजीवंतंलोकेकंचि
दहिंसया सत्त्वैःसत्त्वाहिजीवंतिदुर्बलैर्बलवत्तराः २०

جس ولیش مین شیام (مجرم کی ضرب سے پیدا) سرخ چشم (سزا دہندہ کے غصہ سے) اور اچہی
طرح مستعد ڈنڈ گہومتا ہے وہان پرجا غافل نہین ہوتے ہین جو حاکم اچہی تحقیقات کرتا ہے (۱۱)
برہمچاری گرہست بان پرستہہ سنیاسی یہہ آدمی ڈنڈ کے ڈر سے ہی مارگ مین قائم ہین (۱۲) اسے
راجن بے خوف کوئی آدمی یگ نہین کرتا ہے بے خوف دان کرنا نہین چاہتا ہے اور بے خوف
نیم مین قائم ہونا نہین چاہتا ہے (۱۳) چہتری دوسرے کے مرم استہان اعضاؤن کو نہ کاٹ کر اور مشکل
عمل کو دکر کے مچہلی مار کی مانند نہ مار کر بڑی لکشمی کو نہین پاتا ہے (۱۴) اس لوک مین نہ مارنے والے
چہتری کی نہ نیک نامی ہے نہ دولت ہے پہر رعایا بہی نہین اندر برترا سر کے مارنے سے مہا اندر
ہوا (۱۵) جو دیوتا مارنے والے ہین لوگ اونکو بہت پوجتا ہے رودر سوامی کارتک اندر اگن برن
اور یمراج مارنے والے ہین (۱۶) اوسی طرح کال ہوا موت کوبیر سورج آٹہہ بسو مرت گن بشو
دیوتا مارنے والے ہین ای بہرت بنسی (۱۷) اونکے پرتاپ سے فروتن آدمی ان دیوتاؤن کو نمسکار
کرتے ہین برہما جی وداتا اور پوشا دیوتا کو کسی حالت مین نہین کرتے حاصل کلام یہہ تینون

ह्मिच्छामिजीवितुं एतेषांयतमानानांनमेयद्वचनंमृषा ३६ त्वंतुस-
र्वांमहींत्यक्त्वा कुरुषेस्वयमापदं यथात्वंसंमतोराज्ञांपृथिव्यांराजस-
त्तम ३७ मांधातश्चांवरीपस्तथाराजन्विराजसे प्रशाधिपृथिवीं
देवींप्रजाधर्मेणपालयन् ३८ सपर्वतवनद्वीपांमाराजन्विमनाभव
यजस्वविविधैर्यज्ञैर्युध्यस्वारीन्प्रयच्छच धनानिभोगान्वासांसिद्वि-
जातिभ्योनृपोत्तम ३९ इति० शां० चतुर्दशोऽध्यायः २४

وانند و کل وسمہ مین ہماسونی جہوٹ نہین کہا ای پانچالی یہہ جلد پراکرم کرنے والا یدہشٹہر بہت جلد
مار کر مجہکو اور تم سب کو شاید مین دہارن کریگا اسے راجن آپکے مرہ سے اوسکو بے نتیجہ دیکہتی ہون (۳۰،۳۱)
جنہون کا بڑا بہائی عاقل ہے اور وے سب ہی اوسکے پیچہے چلنے والے ہین ای مہاراج آپکی منزلت سے
سب پانڈو بہرا اتی جیت سے مشمول ہین (۳۲) ای راجن جو آپکے بہائی سادہان جیت ہو دین اوس
حالت مین تمکو ناستکون کے ساتہہ باندہ کر زمین پر حکمرانی کرین (۳۳) اس طرح نادان عمل کرتا ہے
جو کلیان کو نہین پاتا ہے وہ شخص دہوپ ابٹن لگانا اور ناک سے سونگہنا (۳۴) اور ادویات سے
معالجہ کے قابل ہووے جو کہ دیوانہ شخصون کے مارگ مین چلتا ہے ای بہرت بنشیون مین افضل وہ
مین لوک مین استریون کے درمیان سب سے نیچ (۳۵) اوسی طرح بیٹون سے محروم ہون جو
مین اب ان تدبیر کرنے والون کو اناد کرکے زندگی کو چاہتی ہون میرا یہہ جہوٹ نہین ہے (۳۶)
اور تم سب زمین کو ترک کرکے اپنی آپت کو پیدا کرتے ہو ای راجاؤن مین افضل جس طرح تم
زمین پر راجاؤن کے مقبول (۳۷) شوبہامان ہو اوسی طرح ماندہاتا اور امبریش بہی ای راجن
دہرم سے رعایا کو پرورش کرتے تم پرتہوی دیوی کو پرورش کرو (۳۸) پہاڑ ون دویپ رکہنے والے
زمین پر حکمرانی کرو ای راجہ افضل بیدل مت ہو انواع اقسام کے یگون سے پوجن کرو دشمنون سے
جنگ کرو اور براہمنون کے واسطے دہن کپڑے اور بہوگون کو دان کرو (۳۹) - ادہیا ۱۴ تمام ہوا

वैशंपायनउ० याज्ञसेन्यावचःश्रुत्वापुनरेवार्जुनोऽब्रवीत् अनुमा-
न्य महाबाहुंज्येष्ठंभ्रातरमच्युतं १ अर्जुनउ० दंडःशास्तिप्रजाःस-
र्वाःदंडएवाभिरक्षति दंडःसुप्तेषुजागर्तिदंडंधर्मंविदुर्बुधाः २ दंडः
संरक्षतेधर्मंतथैवार्थंजनाधिप कामंसंरक्षतेदंडस्त्रिवर्गोदंडउच्यते

